بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی رسولہ محمد و آلہ و صحابہ اجمعین

ہشت خلد بخشش چرخ و شش جہات و پنج حس | چار ارکان چار ارواح و دو کون از یک نفس



اما بعد سید ابو الحسن بن سید مہدی عرض کرتا ہے کہ نام اس رسالہ کا رسالہ
**مقناطیس القلوب** ہے کیونکہ اس رسالہ مین بیان ایسے اعداد کا کیا جاتا ہے
کہ جو ایک دوسرے کے عاشق ہین اور محبت بین الاثنین و الفت بین الشخصین کے
واسطے پر تاثیر و سریع الاثر ہین کہ اونکو اعداد متحابہ کہتے ہین اور امام الحکما افلاطون
نے ان اعداد کا نام مقناطیس القلوب رکھا ہے اس لیے کہ جیسے قوت جاذبہ
حجر مقناطیس کو ساتھ حدید کے ہے ویسے ہی قوت جاذبیت اعداد متحابہ کو
آپس مین ہے اسی دعوے کو بدلیل ثابت کیا ہے جیسا کہ بیان ہوگا اور اب تک
اعداد متحابہ کے بیان مین کسی نے کوئی رسالہ جداگانہ تحریر نہین کیا ہے محققین
... مین ... مختصر طور پر لکھا ہے اور ... اسرار خفیہ کو

آشکار نہین کیا ہے تاکہ ہرکس و ناکس اس مطلب جلیل القدر پر قادر نہو سکے کیونکہ اگر شوخ طبیعتان مجنون خصال و عاشق مزاجان فرہاد مثال حلاوت و شیرینی سے اسکے ذائقہ پاوین اور طریقہ کارپردازی سے اسکے واقف ہو جاوین تو جیسے مستون کے ہاتھ مین تلوار ین آئین ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| اگر تیغے بدست مست افتد | | زند بر سونہ بیند نیک و بدرا | |

پس چونکہ اہل بصیرت نے اس مخدرہ مطالب کو عزیز تر از جان بنا کر مثل نگاہ کے سات پردون مین مخفی و محتجب کر کے رکھا ہے کہ نیک طینتان روشن ضمیر و یوسف طبیعتان با توقیر بھی نظارۂ حسن و جمال باکمال سے اوسکے محروم تھے لہذا اس حقیر نے اس مطلب عظیم الشان کو کتب معتبرہ سے مثل کشکول شیخ بہاؤالدین عاملی و جذوات میر باقر داماد و اخلاق جلالی و کشاف اصطلاحات الفنون و مفاتیح المغالیق کے بسعی بلیغ استخراج کر کے بعنوان مناسب ان چند اوراق مین جمع کیا اور جو حجابات رنگارنگ جمال عدیم المثال پر ان مطالب علیہ و مضامین خفیہ کے تھے باستصواب پیر خردان سب حجابات کا اوٹھا دینا اور بالکل کشف استتار کرنا مناسب نہ تھا کیونکہ ؎ عاقلان ہیچگہ چنین نکنند ٭ کشف رخسار نازنین نکنند
مگر باز ہم اکثر مقامات مین تفصیل اجمال کی گئی اور گوہر مضامین رشتۂ تحریر مین پرو دیئے گئے کہ ہر کہ دریافت دریافت پس جو صاحبان علم و فہم کہ اس مطلب پر قادر ہو جاوین اونکی خدمت مین التماس یہ ہے کہ اس امر کو امور نامشروعہ مین صرف نفرماوین اور متابعت نفس امارہ مین زک نہ اوٹھاوین کہ اِنَّ النَّفْسَ لَاَمَّارَةٌ بِالسُّوْءِ کیونکہ جو لوگ سرار فن پر مطلع ہو جاتے ہین اونکے ہاتھ سے کارہاے نمایان اوس فن کے ظہور مین آتے ہین اور اس باب مین یعنے تحابب بین الاثنین و تباغض بین المتحببین کے لیے جزو اعظم علم نجوم و علم وفق اعداد کا جاننا ہے کیونکہ تحابب

تباغض بین الاثنین

دو طرح سے ہوتا ہے ایک تو خلقی ہے کہ بسبب طالع ولادت اون دونون کے محبت باہمی ہوتی ہے تو بحسب قلت وکثرت دلائل کے کمی وبیشی الفت کی رہتی ہے جیسا کہ محقق طوسی شارح نے شرح ثمرۃ الفلک بطلیموس مین لکھا ہے اور اس قسم کی محبت کبھی مبدل بعداوت بھی ہوجاتی ہے کہ بسبب گردش فلکی کے کسی سال اگر طالع سال اون دونون کا مخالف ایک دوسرے کے آتا ہے تو مخالفت پیدا ہوجاتی ہے اور اگر دو چار برس تک طالع سال اون دونون کا مخالف ایک دوسرے کے آتا ہے تو دو چار برس تک مخالفت رہتی ہے بعد اوسکے جب پھر طالع سال دونون کا موافق آتا ہے تو پھر موافقت ہوجاتی ہے اور قلت وکثرت مخالفت اور موافقت کی بحسب قلت وکثرت دلائل کے رہتی ہے دوسرے یہ کہ محبت و عداوت درمیان دو شخصون کے بسبب عملیات وتعویذات وطلسمات کے پیدا ہوجاتی ہے اگرچہ خلقی نہو اور اگر بعض دلالات خلقی بھی محبت کے موجود ہون کہ اون دونون مین عداوت نہو بلکہ کسیقدر اتفاق ہو اوس مقام پر عملیات وتعویذات محبت کے کہ جو باداب شرائط کیے گئے ہون سریع التاثیر ہوجاتے ہین اور اگر اون دونون مین عداوت باہمی ہو تو بھی تاثیر محبت ہوگی مگر کم و بدشواری لیس تا وقتیکہ عامل اوضاع نجومی وگردش فلکی سے واقف نہو عملیات وتعویذات و نقوش مین تاثیر ہونا امر محال ہے مگر استعمال کرنے مین اعداد متحابہ کی اوضاع نجومی شرط نہین ہے ہان اگر تحریر نقوش اعداد متحابہ مین رعایت اوضاع نجومی کیجائے تائید تمام و فائدہ تام بخشے گا جیسا کہ بیان ہوگا الحاصل مرتب کیا گیا یہ رسالہ اوپر ایک مقدمہ اور دو مقصد اور خاتمہ کے



| | |
|---|---|
| مقدمہ کسور واقسام عدد مین<br>باب پہلا مشتمل اوپر تین فصلون کے | مقصد اول مشتمل اوپر چار بابون کے<br>فصل پہلی تعریف اعداد متحابہ مین |

فصل دوسری تاثیر و طریق استعمال مین
باب دوسرا متضمن ہے اوپر تین فصلون کے
فصل دوم استخراج عددین متحابین مرتبہ دوم مین
باب تیسرا مشتمل اوپر تین فصلون کے
فصل دوسری وفق عددین متحابین مرتبہ دوم مین
باب چوتھا متضمن اوپر تین فصلون کے
فصل دوم تحریر نقش وفق مرتبہ دوم مین
فصل تیسری خواص اعداد متحابہ مین
فصل اول استخراج عددین متحابین مرتبہ اول مین
فصل سوم استخراج عددین متحابین مرتبہ سوم مین
فصل اول وفق عددین متحابین مرتبہ اول مین
فصل تیسری وفق عددین متحابین مرتبہ سوم مین
فصل اول تحریر نقش وفق مرتبہ اول مین
فصل سوم تحریر نقش وفق مرتبہ سوم مین

مقصد دوسرا بیان دلائل خلقی و وجوہات محبت مین مشتمل اوپر تین فصلون کے

فصل اول بیان دلائل خلقی محبت مین از روے کواکب زائچہ وقت ولادت کے
فصل دوم دربیان محبت بین الشخصین از روے خداوند طالع وقت ولادت کے
فصل سوم دربیان وجوہات محبت بین الاثنین از روے راس و نام کے۔
خاتمہ دربیان وجوہات و دلائل عداوت خلقی از روے وقت ولادت وغیرہ کے

**مقدمہ** بیان کسور و اعداد کے اقسام مین چونکہ اعداد متحابہ کا پہچاننا موقوف و منحصر ہی اوپر پہچانتے اقسام کسور و اقسام اعداد کے لہذا اسکو مقدم کیا پس جاننا چاہیے کہ کسر کی دو قسمین ہین منطق و اصم کسر منطق کسور تسعہ مشہورہ کو کہتے ہین مثل نصف و ثلث و ربع کے عشر تک اور انکو امہات الکسور کہتے ہین اور کسر اصم وہ کسر ہی کہ جسکی تعبیر بغیر جز کے ممکن نہو مثلاً دوسو بیس کا بائیسوان جز دس ہوئے اور پچپنواں جز و پانچ ہوئے وعلی ہذا القیاس اور اعداد متحابہ مین کسر سے مراد کسور اصم ہین نہ کسور تسعہ مشہورہ اور واضح ہو کہ بنا بر حصر عقلی کے عدد کی تین قسمین ہین تام و زائد و ناقص کیونکہ جو عدد فرض کیا جاوے خالی تین حال سے نہین ہے کہ اجزاے صحیحہ بسیطہ اوسکے یا مساوی اوسکے ہونگے یا کم یا زیادہ پس اگر مساوی ہون اوسکو عدد تام کہتے ہین

مثل چھہ کے کہ جمیع اجزاے صحیح بسیط اوسکے مساوی اوسکے ہین کیونکہ نصف اوسکا تین
ہین اور ثلث اوسکا دو ہین اور سدس اوسکا ایک ہے پس مجموع نصف و ثلث و
سدس چھہ ہوتے ہین کہ مساوی اور عین اصل عدد ہے اور اگر اجزاے صحیحہ بسیطہ اوسکے
کم ہون اصل عدد سے اوسکو عدد ناقص کہتے ہین مثل آٹھ کے کہ اجزاے صحیحہ بسیطہ
اوسکے اوس سے کم ہین کیونکہ نصف اوسکا چار ہین اور ربع اوسکا دو اور ثمن اوسکا ایک
پس مجموع نصف و ربع و ثمن سات ہوتے ہین کہ کم ہین اصل عدد سے اسیطرح سات
اور نو اور دس اور چودہ اور سولہ اور بائیس کہ انکے بھی اجزا اصل عدد سے کم ہین انکو
عدد ناقص کہتے ہین اور اگر اجزاے صحیحہ بسیطہ اوسکے زیادہ ہون اصل سے اوسکو
عدد زاید کہتے ہین مثل بارہ کے کہ جمیع اجزا اوسکے اوس سے زیادہ ہوتے ہین کیونکہ
نصف اوسکا چھہ ہین اور ثلث اوسکا چار ہین اور ربع اوسکا تین ہین اور سدس
اوسکا دو ہین اور بارھوان جز اوسکا ایک ہے کہ یہ سب کسور ملاکے سولہ ہوتے ہین کہ زیادہ
ہین اصل عدد سے پس مبلغ اجزاے عادہ ہر ایکا ان اقسام ثلثہ مین سے روح اور معشوق
اور باطن اور سر اور مزاج اوسکا ہے پس عدد تام عاشق اپنے مرتبہ کا ہے اور عدد زاید
عاشق اوس مرتبہ زایدہ کا ہے کہ جو مبلغ اجزا اوسکے کا ہے اور عدد ناقص عاشق اوس
مرتبہ ناقصہ کا ہے کہ جو مجموع اجزا اوسکے کا ہے اور عددین متحابین عاشق ایک دوسرے
کے ہین جیسا کہ آوے گا **فائدہ** دربیان عددین متماثلین و متداخلین و متوافقین و متباینین جبکہ
انکے یہ بھی واضح ہو کہ جو دو عدد فرض کیے جاوین درمیان اونکے چار نسبتون مین سے
کسی نسبت کا پایا جانا ضرور ہے تماثل و تداخل و توافق و تباین پس جو دو عدد کہ آپس مین
مساوی ہون مثل دو اور دو یا چار اور چار کے وہ متماثل ہین اور اگر مساوی نہون بلکہ ایک
اقل ہو اور ایک اکثر پس وہ اقل اگر اوس اکثر کو فنا کرے مثل چار اور آٹھہ کے یا دو اور آٹھہ یا
بیس اور ہشتو کے وہ متداخل ہین اونمین نسبت تداخل کی ہے اور اگر اقل ان دونون کا

اوس اکثر کو فنا نکرے بلکہ ایک عدد ثالث ایسا ہو کہ وہ دونون کو فنا کر دے اس طرح
کہ مقسوم علیہ کو باقی پر تقسیم کرین یہانتک کہ کچھ نہ بچے پس وہ متوافق ہین یعنے ومین نسبت
توافق کے ہے اور جو کسر کہ مخرج اوس عدد ثالث کا ہے وہ وفق اون عددین متوافقین
کا ہوگا شل اٹھائیس کے کہ سو کو تین مرتبہ اٹھائیس پر تقسیم کیا
سولہ بچے پھر اٹھائیس کو کہ مقسوم علیہ تھا سولہ پر ایکبار تقسیم کیا
بارہ بچے پھر سولہ کو کہ مقسوم علیہ تھا ایکبار بارہ پر تقسیم کیا چار بچے
پھر بارہ کو کہ مقسوم علیہ تھا چار پر تین بار تقسیم کیا کچھ نہ بچا معلوم ہوا
کہ ان دونون عددون مین آپس مین نسبت توافق کے ہے اور
یہ چار ایسا عدد ثالث ہے کہ اسنے ان دونون عددون کو فنا
کر دیا پس یہ چار عاد ہے اون دونون کا اور ربع کہ مخرج اس
چار کا ہے وفق ہے اون دونون عددین متوافقین کا اور اگر دونون
عدد فنا نہو نکل بلکہ بعد تقسیم کے کچھ باقی رہے تو اون دونون
عددون کو آپسمین نسبت تباین کے ہے مثل آٹھ اور تیرہ کے
کہ جب تیرہ کو آٹھ پر تقسیم کیا پانچ بچے پھر جب آٹھ کو پانچ پر تقسیم
کیا تین بچے پھر جب پانچ کو تین پر تقسیم کیا دو بچے پھر تین کو دو پر
تقسیم کیا ایک بچا پس یہانپر کوئی عدد ثالث ایسا نہین نکلا کہ جو
دونون کو فنا کر دیتا معلوم ہوا کہ ان دونون کو آپس مین نسبت
تباین کی ہے پس ان نسب اربعہ مین سے ضرور رہے
کہ اعداد متحابہ مین نسبت توافق کے ہو جیسا کہ آئے گا۔

٣ ) ١٠٠ ( ٢٨
٨٤
١٦

١ ) ٢٨ ( ١٦
١٦
١٢

١ ) ١٦ ( ١٢
١٢
٤

٣ ) ١٢ ( ٤
١٢
×

١ ) ١٣ ( ٨
٨
٥

١ ) ٨ ( ٥
٥
٣

١ ) ٥ ( ٣
٣
٢

١ ) ٣ ( ٢
٢
١

## باب اول تعریف و معرفت و طریق استعمال و خواص اعداد متحابہ مین

اس باب مین تین فصلین ہین **فصل پہلی تعریف و معرفت عددین متحابین مین** - واضح ہو کہ عددین متحابین وہ دو عدد ہین کہ انمین سے ایک زائد ہو اور ایک ناقص اور اجزاے صحیحہ بسیطہ ہر ایک کے عین عدد دیگر ہو جائین یعنے اجزا عدد زائد کے عین عدد ناقص ہو جائین اور اجزا عدد ناقص کے عین عدد زائد ہو جائین مثل اعداد ۲۲۰ اور ۲۸۴ کے کہ اعداد باطن ہر ایک کے عین عدد دیگر ہو جاتے ہین یعنے دوسو بیس ۲۲۰ کے کسور مجموعی دوسو چوراسی ۲۸۴ ہوتے ہین اور دوسو چوراسی ۲۸۴ کے جمیع اجزا دوسو بیس ۲۲۰ ہو جاتے ہین -

| اصل عدد زائد براے محب | ۲۲۰ | اصل عدد ناقص بجہت محبوب | ۲۸۴ |
|---|---|---|---|
| نصف | ۱۱۰ | نصف | ۱۴۲ |
| ربع | ۵۵ | ربع | ۷۱ |
| خمس | ۴۴ | جزو ہفتاد و یکم | ۴ |
| عشر | ۲۲ | جزو صد و چہل و دوم | ۲ |
| نصف عشر | ۱۱ | جزو دو صد و ہشتاد و چہارم | ۱ |
| جزو یازدہم | ۲۰ | مجموع این کسور | ۲۲۰ |
| جزو بست و دوم | ۱۰ | | |
| جزو چہل و چہارم | ۵ | | |
| جزو پنجاہ و پنجم | ۴ | | |
| جزو صد و دہم | ۲ | | |
| جزو دو صد و بستم | ۱ | | |
| مجموع این کسور | ۲۸۴ | | |

انھین سے ۲۸۴ عدد عطارد کے ہین اور ۲۲۰ عدد زہرہ کے کیونکہ عدد زہرہ ۲۱۷۵ ہین اور حرف ہ کا تکرار اسکے تین ہین پس تین اور ملا دیے ۲۲۰ ہوگئے اور عطارد و زہرہ مین دوستی جانبین سے ہے جیسا کہ مقصد دوم مین تفصیل بیان ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ کے میر باقر داماد علیہ الرحمہ نے کتاب جذوات کے

جذ ثوہ عاشرین لکھا ہے خلاصہ اوسکا یہ ہے کہ امام الحکما افلاطون الٰہی نے استقرار خواص اعداد متحابہ مین توغل بالغ کیا ہے کہ یہ دونون عدد باہم متجاذب و متعاشق و بسمت یکدیگر متواجہ و متحارک ہین اور عددین متحابین عبارت اون دو عدد زاید و ناقص سے ہے کہ مبلغ اجزا زاید مساوی ناقص و مبلغ اجزاے ناقص مساوی زائد ہوسکتے ہین مثل ۲۲۰ و ۲۸۴ کے کہ ابتدا عددین متحابین کے انھین سے ہے اور اس سے کم مین استخراج اعداد متحابہ کا ممکن نہین ہان اس سے زیادہ مین ممکن ہے مثل ۲۰۲۴ و ۲۲۹۶ کے کہ یہ مرتبہ دوم اعداد متحابہ کا ہے اور مثل ۱۷۲۹۶ و ۱۸۴۱۶ کے کہ یہ مرتبہ سوم اعداد متحابہ کا ہے جیساکہ تفصیل بیان ہوگا اور چونکہ مقدمہ مین ذکر ہوا کہ عدد زائد عاشق اوس مرتبہ زائدہ کا ہے کہ جو مبلغ اجزا اوسکے کا ہے مثل ۲۲۰ کے کہ جمیع اجزاے صحیحہ اسکے ۲۸۴ ہوتے ہین پس ۲۲۰ عاشق ۲۸۴ کے ہین اور عدد ناقص عاشق اوس مرتبہ ناقصہ کا ہے کہ جو مجموع اجزاے اوسکے کا ہے مثل ۲۸۴ کے کہ مجموع کسور صحیحہ اوسکا ۲۲۰ ہوتے ہین پس ۲۸۴ عاشق ہین ۲۲۰ کے پس بدلیل ثابت ہوا کہ یہ دونون عدد زائد و ناقص ایک دوسرے سے مستخرج و مشتق ہین اور باہم ایک دوسرے کے عاشق ہین اسی وجہ سے ایسے اعداد کا نام اعداد متحابہ رکھا گیا اور واضح ہو کہ مجموعہ سولہ مرتبون کا بر توالی طبعی ۲۴ سے ۳۹ تک ان دونون عددین متحابین پر مشتمل ہین کہ آٹھ مرتبہ اول کے یعنے اکتیس ۳۱ تک مجموع اونکا ۲۲۰ ہوتے ہین کہ عدد زائد اور منسوب محبوب سے ہے اور آٹھ مرتبہ آخر کے یعنے ۳۲ سے ۳۹ تک مجموع اونکا ۲۸۴ ہوتے ہین کہ عدد ناقص و منسوب بطالب ہے [illegible]

| | |
|---|---|
| [illegible] | |
| ۲۴ | |
| ۲۵ | |
| ۲۶ | |
| ۲۷ | |
| ۲۸ | |
| ۲۹ | |
| ۳۰ | |
| ۳۱ | |
| | جمیع ۲۲۰ |
| ۳۲ | |
| ۳۳ | |
| ۳۴ | |
| ۳۵ | |
| ۳۶ | |
| ۳۷ | |
| ۳۸ | |
| ۳۹ | |
| | جمیع ۲۸۴ |

جیساکہ فاضل دوانی ملا جلال الدین نے رسالہ انموذج العلوم مین توہم کیا ہے
اور افلاطون نے ان اعداد کا نام مقناطیس القلوب رکھا ہے اور کسی نے اصحاب
ذوق مین سے ذکر کیا ہے کہ جاذبیت مقناطیس کے ساتھہ حدید کی اس جہت سے
ہو سکتی ہے کہ نسبت اون کے مزاج کی مشابہ ہوگی کسی عدد سے انواع اعداد
متحابہ مین سے کہ مزاج جاذب کا مشابہ عدد زاید کے اور مزاج متجذب کا مشابہ عدد
ناقص کے ہوگا اور شیخ بہاؤ الدین عاملی نے جلد ثانی کشکول مین لکھا ہے کہ
شیخ الرئیس نے ایک رسالہ عشق مین تصنیف کیا ہے اوسمین لکھا ہے کہ ان العشق
سائر فی المجردات والفلکیات والعنصریات والمعدنیات والنباتات
والحیوانات حتی ان ارباب الریاضی قالوا فی الاعداد المتحابة واسندوا
ذلک علی اقلیدس وقالوا فانہ ذلک حلو یذکر کہ یعنے بدرستیکہ عشق جاری
ہے مجردات مین اور فلکیات مین اور عنصریات مین اور معدنیات مین اور نباتات مین
اور حیوانات مین یہانتک کہ ارباب ریاضی قائل ہوئے ہین کہ اعداد متحابہ مین بھی
ہے اور اسند راک کیا اونھون نے اسی عشق اعداد متحابہ کو بعد اقلیدس کے اور کہا اونھون نے
کہ اقلیدس اس مطلب تک نہین پہونچا اور اوسنے اوسکو فوت کیا اور ذکر نہین کیا **فصل دوسری**

**تاثیر وطریق استعمال عدد متحابہ مین** اخلاق جلالی مین ملا جلال الدین محقق دوانی
نے لکھا ہے کہ عشق نفسانی کا مبدا تناسب روحانی ہے اور یہ عشق شمار رزائل مین نہین ہے بلکہ
فنون فضائل سے ہے کیونکہ طبائع لطیفہ کو ساتھہ صور ظریفہ کے بحکم الجنس یمیل الی الجنس
کہ جنسیت علۃ ضم ووصل ہے میل عظیم ہوتا ہے اور حکمت مین ثابت ہوچکا ہے کہ جسقدر
مزاج اعدل ہوگا یعنے قریب تر باعتدال ہوگا اور ساتھہ وحدت حقیقی کے اقرب
وامیل اوس حال مین جو صورت یا نقش کہ اوسی مزاج پر مترتب ہوگا وہ اکمل و
افضل ہوگا اور جو آثار عجیب وغریب کہ اوپر وفق اعداد کے مترتب ہوتے ہین

وہ بھی اسی قبیل سے ہین پس جسقدر کہ بسبب اعتدال مزاج کے کوئی شخص الطف و اشرف ہوگا اوسی قدر میلان نفس اوسکا طرف صورت ہاے حسینہ و شمائل کریمہ و نغمات رخیمہ کے قوی تر ہوگا پس جب نہال کمال دونون کا ایک ہی ہوا مین سرسبز ہوتا ہے اور وجہ اعتدال دونون کا ایک ہی منبع سے سیراب ہوتا ہے میلان طبیعت ساتھہ اتحاد باہمی کے ظاہر ہوجاتا ہے کہ یہی حقیقت محبت کی ہے پس جب یہ دونون نسبتین شریف دو مظہرون مین ظاہر ہوئین تو بحکم اختلاف استعداد و خصوصیات قوابل کے ہر آئینہ ایک مین بوجہ اتم و اعلی اور دوسرے مین النقص و ادنے ہوگا پس عاشقیت از طرف نقصان ظہور کرتی ہے اور معشوقیت از طرف کمال جلوہ دکھاتی ہے یعنے خصوصیت قابلیت جسمین کم ہوتی ہے وہ عاشق ہوجاتا ہے اور جسمین کامل ہوتی ہے وہ معشوق بنتا ہے اور اول استغناء انتفا کرتا ہے اور ثانی اقتضاے جلا و بقا لہذا حکماے نے درباب اعداد متحابہ کہا ہے کہ اگر اتفاق ہوجاے درمیان دو شخصون کے اس امر کا کہ از قسم ماکولات یا ملبوسات یا مشمولات وغیرہ کے کہ ایک ایک شے کا استعمال کرین کہ اعداد اون دونون کے فیمابین تحابب رکھتے ہون او سپر مداومت کرین تو البتہ درمیان اون دونون کے الفت و محبت پیدا ہوجائے گی بشرطیکہ عدد ماکول کمتر بلفظ ۲۸۴ کا استعمال محب و طالب مین رہے اور عدد ماکول بیشتر بلفظ ۲۲۰ کا استعمال محبوب و مطلوب مین اور اگر یہ امر نہو سکے تو چاہیے کہ وفق عددین متحابین سے ایک ایک نقش بطور تکسیر کرکے اپنے پاس رکھین اور نقش عدد ناقص بلفظ ۲۸۴ کا واسطے محب کے ہے اور عدد زائد بلفظ ۲۲۰ کا واسطے محبوب کے ہے تو البتہ درمیان اون دونون کے محبت و التیام حاصل ہوگا اور یہ عشق شعار حکماے المبین کا ہے اور شمشیر المعارف مین ہے کہ اگر عددین متحابین کو لکھین او سوقت کہ جب

زہرہ بری ہو نحوس سے اور متصل ہو سعود سے اور طالع خانہائے زہرہ مین سے برج میزان یا ثور ہو پس اگر شمس بھی برج شرف مین ہو تو خوب ہے اور اگر زہرہ کو ساتھہ مریخ کے نظر محمود ہو بنظر تثلیث یا تسدیس خوبتر ہے پس اوسوقت لکھکر اپنے پاس رکھین تو محبت والفت بیحد پیدا ہوگی اور چونکہ عشق فعل زہرہ مریخ ہے کہ ابتدا اوسکی زہرہ سے ہوتی ہے اور انتہا مریخ سے کہ اول مین الفت و استحسان ہوتا ہے اور آخر مین احتراق اخلاط و تشویش و اضطراب اسی سبب سے ابواب تہیجات مین شرکت زہرہ و مریخ شرط ہے الحاصل عددین متحابین مین کچھ ایسی مناسبت عاشقیت و معشوقیت کی حاصل ہے اور ایک دوسرے کی طرف متحارک و متجاذب ہین کہ جن دو شخصون کے پاس نقش ان دونون کا ہو یا یہ دونون عدد کسی شے ماکولات وغیرہ مین مستعمل ہین تو اون دونون شخصون مین مزاج عاشقیت و معشوقیت کا پیدا ہو جاتا ہے اور ایک دوسرے کی طرف مائل و راغب رہتی ہین جسطرح کہ سیماب ساتھہ ذہب کے اور حجر مقناطیس ساتھہ حدید کے اور کہربا ساتھہ کاہ کے کہ یہ باہمی حکم عاشق و معشوق کا رکھتے ہین کہ بغیر عایق اور مانع اور جدا کرنے والے کے از ہم جدا نہین ہوتے ہین

## فصل تیسری خواص اعداد متحابہ

مین مفاتیح المغالیق مین ہے کہ اگر حرف اول اسم طالب مطلوب سے اور حرف آخر بھی ان دونون اسمون مین سے لیکر باہم امتزاج دیکر لکھین کہ وفق اوسکا سب طرف سے برابر آوے اور عدد حروف کو بھی پشت لوح پر موافق کر کے معہ اعداد متحابہ لکھین تو الفت بینا مین فائدہ کثیر دیگا مگر یہ شرط ہے کہ عدد اسم طالب و مطلوب ملاحظہ کرین کہ غالب کون ہے اور مغلوب کون پس جسکے عدد مغلوب ہون اوسپر عدد متحابہ کی زائد کو اضافہ کرین اور جسکے عدد غالب ہون اوسپر عدد متحابہ ناقص کو اضافہ کرین تو محبت بینا مین تاثیر تام و فائدہ تمام دیگا اور اسمین ملاحظہ غالب و مغلوب کا چاہیے نہ طالب و مطلوب کا کیونکہ ہو سکتا ہے

کہ اسم طالب اسم مطلوب پر غالب ہو اور بالعکس اور قاعدہ غالب و مغلوب کا
ان دو بیتون مین منظوم ہے

| | |
|---|---|
| باحریف جنس کم بودن خوش ست<br>در عدد ہم ہر دو را یکسان بود | با مخالف محتشم بودن خوش است<br>آنکہ سائش خورد غالب آن بود |

یعنے اسم طالب و مطلوب کے اعداد نکالکر ہر ایک اسم سے نو نو طرح کرین اور ان دو بیتون سے مطلب اخذ کرلین الحاصل لوح اعداد کی اس طرح سے ہو کہ ابتدا اوسکی عدد وجیہہ ۲۴ سے ہو کہ مطابق ساعات لیل و نہار کے ہے اور عدد حال پر تمام کرین اور لوح اعداد متحابہ موفق و غیر موفق دونون طرح سے لکہ سکتے ہین چنانچہ بعضے حکما اس طرف گئے ہین کہ لوح اعداد متحابہ اس طور پر لکھنا چاہیے کہ اس لوح مین جمع سطر اول و سطر دوم کی ملاکے ۲۲۰ ہو یعنے ۲۲۰ کہ عدد زائد ہے اور جمع سطر دوم و سطر چہارم ملاکے ۲۸۴ ہو یعنے ۲۸۴ کہ عدد ناقص ہے پس اگر اعداد خاص اسی طرح کے لکہیں کہ ایک لوح باسم زوجہ اور باسم طالب و مطلوب کے لکھین تو درمیان ان دونون کے دوستی و محبت پیدا ہوگی کیونکہ نقش مذکور مین اول سطر مین عرضاً اعداد ۱۲۰ ہین کہ مجموع مجذورات حروف بدوح کی ہین اور بدوح مرکب ہے دو لفظون حب اور ود سے اور ود کے معنے بھی حب کے ہین اور مجذورات بدوح کے یہ ہین ب۴ د۱۶ و۳۶ ح۶۴ جمیع ۱۲۰ اور لوح یہ ہے لیکن یہ موفق نہین ہے کیونکہ ہر سطر کی جمع مخالف دوسری سطر کے ہے اولے یہی ہے کہ موفق لکھین یعنے جس طرف سے کہ شمار کرین طولاً یا عرضاً یا قطرتاً وفق ٹھیک آوے پس وفق اسکا

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | ٢٧ | ٢٦ | ٢٥ | ٢٤ |
| | ٣١ | ٣٠ | ٢٩ | ٢٨ |
| | ٣٥ | ٣٤ | ٢٣ | ٣٢ |
| | ٣٩ | ٣٨ | ٣٧ | ٣٦ |

تب ٹھیک آئے گا کہ جب بطریق تحریر نقش مربع لکھینگے یہ موفق ہو کہ وفق اس نقش کا ۱۲۶ ہین اسمین ۳۰ طرح کیے باقی ۹۶ رہے انسکا ربع بلاکسر ۲۴ ہین پس ۲۴ کو خانہ اول مین لکھکر باضافہ ایک ایک عدد کے ہر خانہ مین نقش کو تمام کیا پس اب جس طرف سے کہ اس مربع کو شمار کرین

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱ | ۳۴ | ۳۷ | ۲۴ |
| ۳۶ | ۲۵ | ۳۰ | ۳۵ |
| ۲۶ | ۳۹ | ۳۲ | ۲۹ |
| ۳۳ | ۲۸ | ۲۷ | ۳۸ |

عرضا یا طولا یا قطرا وہی اصل عدد ۱۲۶ حاصل ہونگے اور خواص اس لوح کے یہ ہین کہ جب آفتاب شرف مین ہو ایک نگینہ مربع طلائی یا نقرئی بنائین اور اعداد تحابہ کو مربع مین موفق نقش کرین پس اگر اوس خاتم کو پانی مین یا گلاب مین یا شربت مین رکھین اور وہ پانی اون لوگون کو پلائین کہ جنکو آپس مین خصومت ہو محبت باہمی اونمین پیدا ہوگی **ایضاً** اگر عدد وجیسد ۲۴ وعدد حالج جمع کرکے خرقہ زرقا پر موفق کرکے لکھین اور فتیلہ کرکے جلائین پس راکھ اوسکی جہان پر پھینکدین وہان پر فتنہ و شر پیدا ہوگا **ایضاً** اگر کسی عدد کو کہ ذکو مباد و تن آخر ماہ یعنی ۲۹ کو کہ باصطلاح اہل این فن روز فارغہ ہے گل خام پر لکھین اور اوس پانی مین ڈبوئے نہ جسمین آہنگر لوہے کو گرم کرکے ڈبوتا ہے یا اوس پانی مین کہ جو حمام سے باہر نکلتا ہے یا وہ کہ جسمین رنگریز کپڑے کو رنگ کے ہاتھ اپنے دہوتا ہے پس اگر اوس پانی کو درمیان کسی جماعت کے چھڑکین البتہ وہ جماعت متفرق ہوجائے گی اور ایام فارغہ و ایام ملانہ کو نزدیک اس گروہ کے اعتبار تمام ہے کہ یہ ایک اصطلاح وہ طریقہ نادر ہے کہ اعمال جلالی کو ایام ملانہ مین کرتے ہین اور اعمال جمالی کو ایام فارغہ مین پس ۱ و ۲ و ۳ و ۴ و ۵ ایام فارغہ مین اور ۶ و ۷ و ۸ و ۹ و ۱۰ ایام ملانہ ہین اور ۱۱ و ۱۲ و ۱۳ و ۱۴ فارغہ اور ۱۵ و ۱۶ و ۱۷ و ۱۸ ملانہ اور ۱۹ و ۲۰ و ۲۱ فارغہ اور ۲۲ و ۲۳ و ۲۴ ملانہ اور ۲۵ و ۲۶ فارغہ اور ۲۷ و ۲۸ ملانہ اور ۲۹ فارغہ اور ۳۰ ملانہ ہے **تو عدد مکسر جاذب تو حین بطا**

انموذج موفق لکھی جاتی ہین تاکہ مبتدی کو عمل کرنا اوسپر آسان ہو جاوے اور یہ الواح اعداد متحابہ مین باسم محمود و محمد مطابق طرز خاص مرقوم ہوتے ہین

**لوح اول اعداد متحابہ محمود و محمد طیبہ ہے** شرح اس لوح کی یہ ہے کہ وفق اسکا ۴۱۰ ہین کیونکہ مجموع اعداد محمود و محمد کے ۱۹۰ ہین پس عددین متحابین سے عدد زائد ۲۲۰ اسکے ساتھ ملا دیے ۴۱۰ ہوئے پس جمع العددین

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۸ | ۹۲ | ۲۲۰ | ۴۰ |
| ۲۱۸ | ۴۲ | ۵۶ | ۹۴ |
| ۴۴ | ۲۲۴ | ۸۸ | ۵۴ |
| ۹۰ | ۵۲ | ۴۶ | ۲۲۲ |

یعنے ۴۱۰ مین سے ۲۵۰ طرح کیے باقی ۱۶۰ رہے اسکا ربع بلاکسر ۴۰ ہین پس ۴۰ کو خانہ اول خانہ آتشی مین لکھا اور باضافہ دو دو عدد کے ایک دور یعنے چار خانہ پر کیے پھر ابتدائے دور دوم یعنے خانہ پانزدہم پر ۵۰ اور باضافہ دو دو عدد کے یہ دور بھی پر کیا پھر ابتدائے دور سوم یعنے دہم مین ۸۸ لکھے اور باضافہ دو دو عدد کے یہ دور بھی پر کیا پھر ابتدائے دور چہارم یعنے خانہ ہشتم مین ۲۱۸ لکھے اور باضافہ دو دو عدد کے یہ بھی پر کیا پس جس طرف سے کہ اس مربع کو عرضا یا طولا یا قطرا شمار کرین وہی اصل عدد ۴۱۰ ہین حاصل ہون گے۔



**لوح دوم اعداد متحابہ باسم محمود و محمد مطابق یہ ہے** شرح اس لوح کی یہ ہے کہ وفق اسکا ۴۷۴ ہین کیونکہ مجموع اعداد محمود و محمد کے ۱۹۰ ہین پس عددین متحابین مین سے عدد ناقص ۲۸۴ اسکے ساتھ ملا دیے ۴۷۴ ہوئے پس

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۴ | ۹۸ | ۲۸۴ | ۴۸ |
| ۲۸۲ | ۵۰ | ۴۲ | ۱۰۰ |
| ۵۲ | ۲۸۸ | ۹۴ | ۴۰ |
| ۹۶ | ۳۸ | ۵۴ | ۲۸۶ |

جمع العددین یعنے ۴۷۴ مین سے ۳۲۲ طرح کیے باقی ۱۵۲ رہے اسکا ربع بلاکسر ۳۸ ہین پس ۳۸ کو خانہ پانزدہم مین کہ خانہ آبی ہے اور واسطے عشق فراوان

جذب معشوق کے معین ہے لکھا پس باضافہ دو دو عدد کے ایک دور پر کیا پھر ابتدائے دور دوم یعنے خانہ دہم مین ۹۴ لکھے اور باضافہ دو دو عدد کے یہ چار خانہ بھی پر کیے پھر ابتدائے دور سوم یعنے خانہ ہشتم مین ۲۸۲ لکھے اور باضافہ دو دو کے یہ چار خانہ بھی پر کیے پھر ابتدائے دور چہارم یعنے خانہ اول مین ۸۰ لکھے اور باضافہ دو دو کے نقش تمام کیا پس جسطرف سے کہ اس مربع کو عرضاً یا طولاً یا قطراً شمار کرین وہی اصل عدد ۳۴۷ حاصل ہون گے

## لوح سوم اعداد متحابہ باسم محمود و محمد مط یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۲ | ۲۸۴ | ۲۲۰ | ۹۸ |
| ۲۱۸ | ۱۰۰ | ۹۰ | ۲۸۶ |
| ۱۰۲ | ۲۲۴ | ۲۸۰ | ۸۸ |
| ۲۸۲ | ۸۶ | ۱۰۴ | ۲۲۲ |

شرح اس لوح کی یہ ہے کہ اس لوح مین ۲۲۰ عدد زائد خانۂ دوم مین و ۲۸۴ عدد ناقص خانۂ سوم مین آگئے ہین اور وفق اسکا ۶۹۴ ہین کیونکہ مجموعۂ اعداد محمود و محمد کے ۱۹۰ ہین اسکے ساتھ عددین متحابین ۲۲۰ و ۲۸۴ دونون ملا دیے جمع الاعداد ۶۹۴ ہوئے اسمین سے ۳۵۰ طرح کیے باقی ۳۴۴ رہے اسکا ربع بلا کسر ۸۶ ہین پس ۸۶ کو خانۂ پانزدہم مین لکھا اور باضافہ دو دو عدد کے یہ دور اول پر کیا پھر ابتدائے دور دوم یعنے خانۂ دہم مین ۲۸۰ لکھے اور باضافہ دو دو کے یہ دور دوم بھی پر کیا پھر ابتدائے دور سوم یعنے خانہ ہشتم مین ۲۱۶ لکھے اور باضافہ دو دو کے یہ دور سوم بھی پر کیا پھر ابتدائے دور چہارم یعنی خانۂ اول مین ۹۸ لکھے اور باضافہ دو دو کے یہ دور چہارم بھی پر کیا پس جسطرف سے کہ اس مربع کو طولاً یا عرضاً یا قطراً شمار کرین وہی اصل عدد ۶۹۴ حاصل ہونگے

## لوح چہارم اعداد متحابہ باسم محمود و محمد مط

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۳ | ۲۲۰ | ۲۸۴ | ۹۲ |
| ۲۸۲ | ۹۴ | ۵۱ | ۲۲۲ |
| ۹۶ | ۲۸۸ | ۲۱۶ | ۴۹ |
| ۲۱۸ | ۴۷ | ۹۸ | ۲۸۶ |

شرح اس لوح کی یہ ہے کہ اس لوح مین ۲۸۴ عدد ناقص خانۂ دوم مین اور ۲۲۰ عدد زائد خانۂ سوم مین آگئے ہین اور وفق اسکا ۶۴۹ ہین اسمین سے

۱۲۶۴ طرح کیے باقی ۱۰۸۰ رہے اسکا ربع بلاکسر ۲۷۰ ہین پس ۲۷۰ کو خانہ پانزدہم مین لکھا اور
باضافہ دو دو کے یہ چار خانہ پُر کیے پھر ابتداے دور دوم مین ۲۱۶ لکھے اور باضافہ دو دو کے
چار خانہ بھی پُر کیے پھر ابتداے دور سوم مین ۲۸۲ لکھے اور باضافہ دو دو کے یہ چار خانہ بھی پُر کیے
پھر ابتداے دور چہارم مین ۹۲ لکھے اور باضافہ دو دو کے یہ چار خانہ بھی پُر کیے پس جس طرف سے کہ اس
مربع کو طولاً یا عرضاً یا قطراً شمار کرین وہی اصل عدد ۹۴۶ حاصل ہون گے

**نوع دیگر** بعض اساتذہ نے مقرر کیا ہے کہ اگر کسی مربع کو موافق لکھین تو اوس
عدد معین کو ملاحظہ کرین کہ فرد الفرد ہے یا زوج الزوج یا فرد الزوج یا زوج الفرد
فرد الفرد اوسکو کہتے ہین کہ ایک فرد درمیان دو فردون کے ہو مثل ۱۱۱ یا ۱۳۵ یا
۱۹۵ کے اور زوج الزوج اوسکو کہتے ہین کہ ایک زوج درمیان دو زوج کے
ہو مثل ۲۲۲ یا ۲۴۲ یا ۴۸۸ کے اور فرد الزوج اوسکو کہتے ہین کہ ایک فرد درمیان
دو زوج کے ہو مثل ۲۱۲ یا ۴۹۲ یا ۲۵۴ کے اور زوج الفرد اوسکو کہتے ہین کہ ایک
زوج درمیان دو فردون کے ہو مثل ۱۲۱ یا ۵۴۳ یا ۱۸۳ کے وعلی ہذا القیاس پس ان چار
قسمون مین سے وہ عدد کہ جسکو لوح مین لکھنا منظور ہو اوسکو اوسی طرح سے لکھنا چاہیے
اور یہ نکتہ بہت عزیز ہی پس چند لوحین اس باب مین باسم طالب مطلوب بطریق انموذج تحریر کیجاتی ہین

**لوح اول باسم مہر طالب و مشتری مطلوب بقاعدۂ فرد الفرد** شرح اس لوح کی یہ ہے کہ یہ
لوح مخمس بقاعدۂ فرد الفرد لکھی گئی ہے اور وفق اسکا ۱۱۹۵ ہین کیونکہ مجموع اعداد مہر (۲۳۵) و مشتری (۹۶۰) کے ۱۱۹۵ ہین پس اسمین سے ۱۲۰

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۲۷ | ۲۳۹ | ۲۵۱ | ۲۶۳ | ۲۱۵ |
| ۲۵۳ | ۲۵۵ | ۲۱۷ | ۲۲۹ | ۲۴۱ |
| ۲۱۹ | ۲۳۱ | ۲۴۳ | ۲۴۵ | ۲۵۷ |
| ۲۳۵ | ۲۴۷ | ۲۵۹ | ۲۲۱ | ۲۳۳ |
| ۲۶۱ | ۲۲۳ | ۲۲۵ | ۲۳۷ | ۲۴۹ |

طرح کیے باقی ۱۰۷۵ رہے اسکا خمس بلاکسر ۲۱۵ ہین پس ۲۱۵ کو خانہ اول مین لکھا
اور باضافہ دو دو عدد کے دو دو را ایسے تین خانہ پُر کیے کہ آخر دور دوم یعنی خانہ

شانزدہم مین ۲۳۳ لکھے گئے اب ابتداے دور سوم یعنے خانہ دوازدہم مین ۲۴۵ لکھے اور باضافہ دو دو کے دو دو دورا اور یعنے دس خانہ اور پر کیے کہ آخر دور چہارم یعنے خانہ دوم مین ۲۶۳ لکھے اب جو انتہاے دور دوم خانۂ شانزدہم مین ۲۳۴ لکھے تھے اوسپر باضافہ دو عدد کے ۲۳۵ عدد ابتداے دور پنجم یعنے خانہ بستم مین لکھے اور باضافہ دو دو کے یہ دور پنجم بھی تمام کیا پس جس جانب سے کہ اس مخمس کو شمار کرین وہی اصل عدد کہ جمیع العددین ۱۱۹۵ ہین حاصل ہونگے

**لوح دوم بنام محمد و حق مطابقاعدۂ زوج الزوج**

شرح اس لوح کی یہ ہے کہ دفق اسکا ۲۰۰ ہین کیونکہ مجموع اعداد محمد و حق کے ۲۰۰ ہین اسمین سے ۱۲۰ طرح کیے باقی ۸۰ رہے اسکا ربع بلاکسر ۲۰ ہین پس ۲۰ کو خانہ اول خانہ آتشی مین لکھکر باضافہ چار چار عدد کے ہر خانہ مین نقش کو تمام کیا پس جس جانب سے کہ اس نقش کو عرضاً یا طولاً یا قطراً شمار کرین وہی اصل عدد کہ جمیع العددین ہین حاصل ہونگے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۷۲ | ۶۰ | ۴۸ |
| ۶۴ | ۴۴ | ۲۴ | ۶۸ |
| ۴۰ | ۵۲ | ۸۰ | ۲۸ |
| ۷۶ | ۳۲ | ۳۶ | ۵۶ |

**لوح سوم بنام فرہاد طالب و شیرین مطلوب بقاعدۂ زوج الفرد**

شرح اس لوح کی یہ ہے کہ یہ لوح بقاعدۂ زوج الفرد لکھی گئی ہے اور اوس لوح مین ۲۲۰ عدد زائد خانۂ سوم مین ہین اور وفق اوسکا ۸۶۰ ہین کیونکہ اعداد فرہاد ۲۹۰ ہین اور اعداد شیرین ۵۷۰ ہین اور جمیع العددین ۸۶۰ ہوے اسمین سے ۶۰ طرح کیے باقی ۸۰۰ رہے اسکا ربع بلاکسر ۲۰۰ ہین پس ۲۰۰ کو خانہ اول مین لکھا اور ہر خانہ مین باضافہ دو دو کے نقش کو تمام کیا پس جس جانب سے کہ اس مربع کو شمار کرین وہی اصل عدد ۸۶۰ حاصل ہونگے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۰ | ۲۲۶ | ۲۲۰ | ۲۱۴ |
| ۲۲۲ | ۲۱۲ | ۲۰۲ | ۲۲۴ |
| ۲۱۰ | ۲۱۶ | ۲۳۰ | ۲۰۴ |
| ۲۲۸ | ۲۰۶ | ۲۰۸ | ۲۱۸ |

## لوح چہارم بنام کامل طامحمود بقاعدہ فردالزوج

شرح اس لوح کی یہ ہے کہ یہ لوح بقاعدہ فردالزوج لکھی ہے اور وفق اسکا ۱۸۹ ہین کیونکہ اعداد کامل ۹۱ ہین اور اعداد محمود ۹۸ اور جمیع العددین ۱۸۹ ہوے اسمین سے ۳۰ طرح کیے باقی ۱۵۹ رہے ربع اسکا ۳۹ ہین اور کسر تین کی بچی پس جس طرف سے کہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۶ | ۵۹ | ۴۲ | ۵۱ |
| ۴۴ | ۴۹ | ۳۹ | ۵۷ |
| ۴۷ | ۳۸ | ۶۳ | ۴۱ |
| ۶۱ | ۴۳ | ۴۵ | ۴۰ |

اس مربع کو شمار کرین وہی اصل عدد ۱۸۹ حاصل ہون گے الا ایک قطر راست مین اور ایک سطر اول عرضا اور ایک سطر اول طولا کہ انمین ۱۸۰ حاصل ہون گے اور چونکہ اس قاعدے کا سمجھنا اس لوح سے دشوار ہے لہذا دو لوحین اور بقاعدہ فردالزوج کے لکھی جاتی ہین تاکہ طریقہ اسکا مبتدی پر آسان ہو پس جب مبتدی ان دونون لوحون کو ذہن نشین کرے گا تو چار لوحین اور بھی اس سے لکھ سکتا ہی

## لوح اول باسم یاودود ویاوہاب بطریق فردالزوج

شرح اس لوح کی یہ ہے کہ یہ مربع طبعی ہے کہ ابتدا اسکی ایک عدد سے ہے اور تمامی اسکی سولہ پر اور وفق اسکا ۳۴ ہین کیونکہ مجموع اعداد یاودود ویاوہاب بغیر حرف ندا ۳۴ ہوتے ہین یا یہ مربع طبعی اسم اجل سے مستخرج ہوا ہے کہ اسکے بھی اعداد ۳۴ ہین پس اسمین سے ۳۰ طرح کیے باقی ۴ رہے ربع اسکا ایک ہے پس ایک عدد خانہ اوّل یعنے ابتداے دور اول مین لکھا اور باضافہ چار چار کے دور اول تمام کیا پھر ابتداے دور دوم یعنے خانہ پانزدہم مین دو عدد لکھے اور باضافہ چار چار کے دور دوم بھی تمام کیا پھر ابتداے دور سوم خانہ دہم مین تین عدد لکھے اور باضافہ چار چار کے دور سوم بھی تمام کیا پھر ابتداے دور چہارم خانہ ہشتم مین چار عدد لکھے اور باضافہ چار چار

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۸ | ۱۱ | ۱۴ |
| ۱۵ | ۱۰ | ۵ | ۴ |
| ۶ | ۳ | ۱۶ | ۹ |
| ۱۲ | ۱۳ | ۲ | ۷ |

کے دور چہارم بھی تمام کیا پس جسطرف سے کہ اس مربع کو شمار کریں وہی اصل عدد وفق چونتیس حاصل ہوں گے

## لوح دوم باسم یاودود و یاوہاب بطریق فرد الزوج

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٦ | ٦ | ١١ | ١ |
| ٩ | ٣ | ١٤ | ٨ |
| ٥ | ١٥ | ٢ | ١٢ |
| ٤ | ١٠ | ٧ | ١٣ |

شرح اس لوح کی یہ ہے کہ وفق اسکا ۳۴ ہیں کیونکہ مجموع اعداد یاودود و یاوہاب ۳۴ ہیں اسمیں سے ۳۰ طرح کیے باقی ۴ رہے ربع اسکا ایک ہے پس ایک کو خانہ اول میں لکھا اور باضافہ دو دو کے ایک دور پر کیا پھر ابتدائے دور دوم میں تین عدد بڑھائے یعنے خانہ پانزدہم میں دس عدد لکھے اور باضافہ دو دو کے دور دوم بھی پر کیا پھر ابتدائے دور سوم میں دو عدد لکھے اور باضافہ دو دو کے دور سوم بھی پر کیا پھر ابتدائے دور چہارم میں ایک ہی بڑھا کر نو لکھے اور باضافہ دو دو کے یہ دور بھی پر کیا پس جس طرف سے کہ اس مربع کو شمار کریں وہی اصل عدد وفق ۳۴ حاصل ہوں گے تو بعد بگیر اگر ایک لوح مربع فولاد کی بناویں اور پرکار سے ایک دائرہ لوح مذکور پر نقش کریں پھر اوس دائرہ کے اندر مربع وہ دررہ لکھیں کہ خطوط دو رمربع کے مدات بسم اللہ الرحمن الرحیم ہوں اور دس اسم الٰہی مصدر بحرف قاف کے شکل قیوم قائم قدیم قدیر قادر قاہر قہار قوی قد وس قریب اوس مربع میں سو فق نقش کریں اور ملائکہ اربعہ کو چار طرف اوسکے لکھیں اور دائرہ پرکاری کے باہر آیہ قل اللھم مالک الملک تا قدیر اور آیہ قل الحمد للہ سیریکم آیاتہ فتعرفونھا وما ربک بغافل عما تعملون اور آیہ وھو القاھر فوق عبادہ آیہ ان ینصرکم اللہ تا آخر آیہ نقش کریں اور چالیس حرف میم دائرہ کے اندر نقش کریں اس طرح سے کہ شش پر ہر مد بسم اللہ کے دس میم نقش ہوں اور اعداد تہجی کو پشت لوح مذکور پر نقش کریں کہ نگینہ پر دکھائی دے پس تاثیر اس لوح کی یہ ہے

کہ دشمن کو دوست کر دیتی ہے اور واسطے غلبہ و نفرت اوپر اعدا کے نہایت مفید ہے

## باب دوسرا بیان استخراج اعداد متحابہ مین مشتمل اوپر تین فصلوں کے

فصل اول بیان استخراج مرتبہ اول عددین متحابین مین یعنے دوسو بائیس ۲۲۲ عدد زائد اور دوسو چوراسی عدد ناقص مین مشتمل اوپر دو قاعدون کے **قاعدہ پہلا**

کشاف اصطلاحات الفنون مین ہے کہ استخراج اعداد متحابہ کا تضعیفات اثنین سے کیا جاتا ہے مثل چار اور آٹھ اور سولہ کے قاعدہ اوسکا یہ ہے کہ تضعیفات اثنین سے کوئی عدد فرض کرین اوسکو ایک مرتبہ یک و نیم مین ضرب دین اور مرتبہ دیگر اوسکو تین مین ضرب دین پس دونون حاصل ضرب سے ایک ایک کم کرین جو باقی رہے اوسکا نام فرد اول ہے تو اب یہ دو فرد اول ہوئے پس ان دونون فرد اول کو آپس مین ضرب کرین جو حاصل ہو اوسکا نام فرد ثالث ہے پس اس فرد ثالث کو اون دونون فرد اول کے ساتھ جمع کرین اس مجموع کا نام بھی فرد اول ہے اب اوسکو [illegible] تضعیفات اثنین سے [illegible] فرد ثالث مین ضرب دین حاصل ضرب ایک عدد عددین متحابین سے ہوگا یعنے عدد زائد ہوگا عددین متحابین سے بعد اسکے پھر اوسی اصل عدد کو مجموع ہر دو فرد اول و فرد ثالث مین ضرب دین تو دوسرا عدد عددین متحابین سے ہوگا یعنے عدد ناقص ہوگا عددین متحابین سے مثال اسکی یہ ہے کہ مثلاً تضعیفات اثنین سے چار فرض کیے ایک مرتبہ اوسکو یک و نیم مین ضرب دیا چھ ہوئے اور مرتبہ دوم اوسکو تین مین ضرب کیا بارہ ہوئے پس دونون حاصل ضرب سے ایک ایک کم کیا اول مین پانچ اور دوم مین گیارہ بچے کہ یہ دونون فرد اول ہین پس ان دونون فرد اول کو باہم ضرب کیا یعنے پانچ کو گیارہ مین ضرب دیا حاصل ضرب پچپن ہوئے یہ فرد ثالث ہے اب ان دونون فرد اول اور فرد ثالث کو جمع کیا یعنے گیارہ اور پانچ کہ یہ دونون فرد اول ہین اور پچپن کہ فرد ثالث ہے ان تینون کو جمع کیا

الکثر ہوے یہ بھی فرد اول ہے پس چار کو کہ تضعیفات اثنین سے لیا تھا چھپن مین کہ فرد ثالث ہے ضرب دیا دو سو بیس ہوے یہ ایک عدد زائد حاصل ہوا عددین متحابین سے بعد اسکے پھر اوسی اصل عدد کو یعنے چار کو مجموع ہر دو فرد اول اور فرد ثالث مین یعنے الکثر مین ضرب دیا حاصل ضرب دو سو چوراسی ہوے کہ یہ عدد ناقص اور دوسرا متحابین سے ہے اور ان دو عددون سے کم یعنے دو سو بیس اور دو سو چوراسی سے کمتر اور کوئی عدد اعداد متحابہ کا نہین ہے کیونکہ تضعیفات اثنین سے کوئی عدد کمتر چار سے نہین ہے اور بیشتر ان دو عددین متحابین سے اور اعداد متحابہ حاصل ہو سکتے ہین کیونکہ تضعیفات اثنین سے آٹھ اور سولہ بھی لے سکتے ہین کہ اونسے عددین متحابین دیگر استخراج کرین جیسا کہ بیان اوسکا آوینگا انشاء اللہ تعالیٰ **قاعدہ دوسرا** استخراج عددین متحابین کا وہ یہ ہے کہ تضعیفات اثنین سے چار لیے ایک مرتبہ اوسکو ساتھ عدد خانہ ماقبل اوسکے کے یعنے ساتھ دو کے جمع کیا چھ ہوے اور مرتبہ دوم اوسکو ساتھ عدد خانہ ما بعد اوسکے کے کہ آٹھ ہین جمع کیا بارہ ہوے پس دونون کے حاصل سے ایک ایک کم کیا تو اول مین پانچ اور ثانی مین گیارہ بچے کہ یہ دونون فرد اول ہین اب ان دونون فرد اول کو آپس مین ضرب دیا پچپن ہوے کہ یہ فرد ثالث ہے اب ان تینون فردون کو جمع کیا الکثر ہوے اسکا بھی نام فرد اول ہے پس اصل عدد کو فرد ثالث مین یعنے چار کو پچپن مین ضرب دیا دو سو بیس ہوے کہ یہ عدد زائد اور ایک متحابین کا ہے پھر اصل عدد کو دوسرے فرد اول مین یعنے چار کو الکثر مین ضرب دیا دو سو چوراسی ہوے کہ یہ عدد ناقص اور دوسرا متحابین کا ہے **فصل دوسری** بیان استخراج مرتبہ دوم عددین متحابین یعنے دو ہزار چوبیس اور دو ہزار دو سو چھیانوے مین مشتمل اوپر دو قاعدہ مذکورہ بالا کے

**قاعدہ پہلا** تضعیفات اثنین سے آٹھ فرض کیے ایک مرتبہ اوسکو یک و نیم مین ضرب دیا بارہ ہوے اور مرتبہ دوم اوسکو تین مین ضرب دیا چوبیس ہوے اور دونون حاصل سے ایک ایک

کم کیا تو اول مین پندرہ ۱۵ اور ثانی مین تینتیس ۳۳ بچے یہ دونون فرد اول ہین اب ان دونون کو آپس مین ضرب دیا دو سو ترپن ۲۵۳ ہوے اسکا نام فرد ثالث ہے اب ان دونون فرد اول اور فرد ثالث کو جمع کیا یعنے پندرہ ۱۵ اور تینتیس ۳۳ کہ یہ دونون فرد اول ہین اور دو سو ترپن ۲۵۳ کہ فرد ثالث ہے ان تینون کو جمع کیا دو سو ستاسی ۲۸۷ ہوے یہ بھی فرد اول ہے پس اصل عدد یعنے آٹھہ کو کہ تضعیفات اثنین سے لیا تھا دو سو ترپن ۲۵۳ مین کہ فرد ثالث ہے ضرب دیا دو ہزار چوبیس ۲۰۲۴ ہوے یہ عدد زائد اور ایک متحابین کا ہے بعد اسکے پھر اوسی اصل عدد کو یعنے آٹھہ کو مجموع ہر دو فرد اول و فرد ثالث مین یعنے دو سو ستاسی ۲۸۷ مین ضرب دیا دو ہزار دو سو چھیانوے ۲۲۹۶ ہوے یہ عدد ناقص اور دوسرا متحابین کا ہے **قاعدہ دوسرا** جس دوسرے قاعدے سے پہلے مرتبہ کے عددین متحابین استخراج کیے گئے اوسی قاعدے سے یہ بھی مستخرج ہوتے ہین کہ تضعیفات اثنین سے آٹھہ فرض کیے ایک مرتبہ اوسکو ساتھہ عدد خانہ ماقبل اوسکے کے کہ چار ہین جمع کیا بارہ ہوے اور مرتبہ دوم اوسکو ساتھہ عدد خانہ مابعد اوسکے کے کہ سولہ ہین جمع کیا چوبیس ہوے پس دونون کے حاصل سے ایک ایک کم کیا اول مین گیا رہ اور ثانی مین تینتیس بچے کہ یہ دونون فرد اول ہین اب ان دونون فرد اول کو آپسمین ضرب دیا دو سو ترپن ۲۵۳ ہوے کہ یہ فرد ثالث ہے اب ان تینون فردون کو جمع کیا دو سو ستاسی ہوے اسکا بھی نام فرد اول ہے پس اصل عدد کہ فرد ثالث مین یعنے آٹھہ کو دو سو ترپن ۲۵۳ مین ضرب دیا دو ہزار چوبیس ۲۰۲۴ ہوے کہ یہ عدد زائد اور ایک متحابین کا ہے پھر اصل عدد کو دوسرے فرد اول مین یعنے آٹھہ کو دو سو ستاسی ۲۸۷ مین ضرب دیا دو ہزار دو سو چھیانوے ۲۲۹۶ ہوے کہ یہ عدد ناقص اور دوسرا متحابین کا ہے لیکن اگر ان دونون عددون کے کسور اصم نکالے جائین تو ہر ایک کے مجموع کسور ہر ایک کے عین اور مساوی دوسرے کے ہون گے **فصل تیسری** بیان استخراج مرتبہ سوم عددین متحابین مین یعنے سترہ ہزار دو سو چھیانوے ۱۷۲۹۶ اور اٹھارہ ہزار چار سو سولہ ۱۸۴۱۶ مین مشتمل اوپر دو قاعدہ مذکورۂ بالا کے **قاعدہ پہلا** مثلاً تضعیفات اثنین سے

سولہ فرض کیے اوسکو ایک و نیم مین ضرب دیا چوبیس ۲۴ ہوئے اور مرتبہ دوم اوسکو تین مین ضرب
دیا اڑتالیس ۴۸ ہوئے اور دونون کے حاصل سے ایک ایک کم کیا تو اول مین تیئیس ۲۳ اور ثانی
مین سینتالیس ۴۷ بچے یہ دونون فرد اول ہین اب ان دونون کو آپس مین ضرب دیا ایکہزار اکاسی ۱۰۸۱
ہوئے اسکا نام فرد ثالث ہے اب ان دونون فرد اول اور فرد ثالث کو جمع کیا ایکہزار ایکسو
اکاون ۱۱۵۱ ہوئے یہ بھی فرد اول ہے پس اصل عدد یعنے سولہ ۱۶ کو کہ تضعیفات اثنین سے لیے تھے
ایک ہزار اکاسی ۱۰۸۱ مین کہ فرد ثالث ہے ضرب دیا سترہ ہزار دوسو چھیانوے ۱۷۲۹۶ ہوئے یہ عدد
زائد اور ایک متحابین کا ہے بعد اسکے پھر اوسی اصل عدد کو یعنے سولہ ۱۶ کو مجموع ہر دو فرد اول
و فرد ثالث مین یعنے ایک ہزار ایکسو اکاون ۱۱۵۱ مین ضرب دیا اٹھارہ ہزار چارسو سولہ ۱۸۴۱۶ ہوئے یہ
عدد ناقص اور دوسرا متحابین کا ہے قاعدہ دوسرا بطریق عمل مذکورہ بالا یہ ہے کہ مثلاً
تضعیفات اثنین سے سولہ لیے اور اوسکو ساتھ عدد خانہ ماقبل اوسکے کے یعنے ساتھ آٹھ کے
جمع کیا چوبیس ۲۴ ہوئے اور مرتبہ دوم اوسکو ساتھ عدد خانہ مابعد اوسکے کے تینتیس ۳۲ مین جمع کیا
اڑتالیس ۴۸ ہوئے پس دونون کے حاصل سے ایک ایک کم کیا تو اول مین تیئیس ۲۳ اور ثانی مین
سینتالیس ۴۷ بچے کہ یہ دونون فرد اول ہین اب ان دونون کو آپس مین ضرب دیا ایک ہزار اکاسی ۱۰۸۱
ہوئے کہ یہ فرد ثالث ہے اب ان تینون فردون کو جمع کیا ایک ہزار ایکسو اکاون ۱۱۵۱ ہوئے اسکو
بھی نام فرد اول ہے پھر اصل عدد کو فرد ثالث مین یعنے سولہ ۱۶ کو ایک ہزار اکاسی ۱۰۸۱ مین ضرب کیا
سترہ ہزار دوسو چھیانوے ۱۷۲۹۶ ہوئے یہ عدد زائد اور ایک متحابین کا ہے بعد اسکے پھر اوسی اصل عدد کو
دوسرے فرد اول مین یعنے سولہ ۱۶ کو ایکہزار ایکسو اکاون ۱۱۵۱ مین ضرب دیا اٹھارہ ہزار چارسو سولہ ۱۸۴۱۶ ہوئے یہ عدد
ناقص اور دوسرا متحابین کا ہے اسیطرح تضاعف اثنین سے مثل تینتیس ۳۲ و چونسٹھ وغیرہ کے استخراج اعداد متحابہ کا
کر سکتے ہین اور اگر ان عدد زائد و ناقص کے کسور اصم نکالے جائین ہر آئینہ مجموع کسور ہر ایک کے عین اوسکے مساوی دوسرے کے ہونگے

## باب تیسرا استخراج وفق اعداد متحابین مین مشتمل اوپر تین فصلون کے

### فصل اول استخراج وفق مرتبہ اول عددین متحابین مین یعنے وفق دوسو بیس ۲۲۰ عدد زائد

اور وفق دو سو چوراسی عدد ناقص ہین پس واضح ہو کہ باب اول کی دوسری فصل مین
بیان ہوا کہ اگر ماکولات یا ملبوسات یا مشمومات وغیرہ مین کہ جنکے اعداد فیمابین تحابب
رکھتے ہون دو آدمی ایک ایک شے کے استعمال پر مداومت کرین تو فیمابین اون دونون
کے عشق پیدا ہوجاویگا اور اگر یہ نہوسکے تو وفق عددین متحابین سے ایک ایک نقش
بطور تکسیر پر کرکے دونون اپنے پاس رکھین کہ الفت ظاہری و محبت باطنی اون
دونون مین پیدا ہوجاویگی لہذا وفق کے بیان کرنے کی ضرورت ہوئی پس جاننا چاہیے
کہ وفق وہ عدد ہے کہ مفنی عدد زائد و ناقص کہ جسکو عاد اون دونون کا کہتے ہین وہ مخرج
اوس عدد کا ہو یعنے وفق وہ عدد ہے کہ عاد مخرج اوسکا ہو اور عاد وہ عدد ہے کہ مفنی عدد زائد
و ناقص ہو پس عددین متحابین مرتبہ اول مین یعنے دو سو بیس عدد زائد اور دو سو چوراسی
عدد ناقص مین کہ عاد ان دونون کا چار ہین اور ربع کہ چار مخرج اوسکا ہے وفق دونون کا ہے
یعنے ربع دو سو بیس کا کہ پچپن ہوتے ہین وفق اوسکا ہے اور ربع دو سو چوراسی کا کہ اکہتر
ہوتے ہین وفق اوسکا ہے لیکن عاد ان دونون عدد زائد و ناقص کا جو چار ہین اس جہت
سے ہین کہ یہ چار مفنی ہے دونون عدد زائد و ناقص کا کیونکہ جب دو سو چوراسی کو دو سو بیس پر
تقسیم کیا چونسٹھ باقی رہے پھر دو سو بیس کو کہ مقسوم علیہ تھا چونسٹھ پر تقسیم کیا اٹھائیس باقی
رہے پھر چونسٹھ کو کہ مقسوم علیہ تھا اٹھائیس پر تقسیم کیا آٹھ باقی رہے پھر اٹھائیس کو کہ مقسوم علیہ
تھا آٹھ پر تقسیم کیا چار باقی رہے پھر آٹھ کو کہ مقسوم علیہ تھا چار پر تقسیم کیا کچھ باقی نرہا پس
یہی مقسوم علیہ اخیر کا یعنے چار عاد ہے دونون عدد زائد و ناقص کا کہ اسنے دونون کو فنا کیا
اور ربع کہ چار مخرج اوسکا ہے وفق ان دونونکا ہے اور اس تقسیم سے یہ بھی معلوم ہوا کہ ان دونون
عددون مین نسبت توافق کی ہے یعنے یہ عددین متوافقین ہین الغرض پس وفق دو سو بیس کا
پچپن ہے کیونکہ جب اس اصل عدد کو پچپن پر تقسیم کیا خارج قسمت چار رہے اور کچھ باقی نرہا
پس پچپن کہ مقسوم علیہ ہے مفنی ہے دو سو بیس کا چار مرتبہ کرکے پس چار کہ خارج قسمت ہین

